اَللّٰهُمَّ اَجِرْنِيْ مِنَ النَّارِ ط[1]

اے اللہ! مجھے آگ سے پناہ دیجیو۔

## پندرھویں حدیث

رسول اللہ ﷺ صبح کی نماز کے بعد یہ دعاء پڑھا کرتے تھے:

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَسْئَلُكَ عِلْمًا نَّافِعًا وَّعَمَلًا مُّتَقَبَّلًا وَّرِزْقًا طَيِّبًا ط[2]

اے اللہ! میں آپ سے چاہتا ہوں فائدہ مند علم اور مقبول ہونے والا عمل اور پاک روزی

## سولھویں حدیث۔ درود شریف سو بار

حضرت جابر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص صبح اور مغرب کی نمازوں کے بعد کلام کرنے سے پہلے سو بار درود پڑھ لے تو اللہ تعالیٰ اس کی سو ضرورتیں پوری فرماتا ہے۔ تیس دنیا میں اور ستر آخرت میں۔[3]

---

[1] مشکوٰۃ باب مایقول عند الصباح والمساء والمنام فصل دوم

[2] مشکوٰۃ باب جامع الدعاء فصل سوم۔

[3] فضائل درود شریف از حضرت مولانا زکریاؒ

القول البدیع میں اس درود شریف کے لفظ یہ ہیں:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ[1]

یا اللہ! آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر رحمت نازل فرما

امید ہے کہ کوئی کم فرصت شخص بھی یہ درود سو بار پڑھ لے تو اس ثواب سے محروم نہ رہے گا۔

# خاص موقعوں کی دُعائیں

## مسجد سے نکلنے کی دُعاء

حضرت اُسید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی شخص مسجد سے نکلے تو یہ دُعاء پڑھے:

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ[2]

الٰہی! میں آپ کا فضل چاہتا ہوں۔

## گھر میں داخل ہونے کی دُعاء

حضرت ابو مالک اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ

---

[1] القول البدیع ص ۱۳۱

[2] مشکوٰۃ باب المساجد و مواضع الصلوٰۃ فصل اوّل۔

رسُول اللہ ﷺ نے فرمایا، جب کوئی شخص گھر میں داخل ہو تو یہ دُعا، پڑھ کر گھر والوں کو السلام علیکم کہے :

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُکَ خَیْرَ الْمَوْلِجِ وَخَیْرَ الْمَخْرَجِ

اے اللہ! میں آپ سے سوال کرتا ہوں گھر میں داخل ہونے اور نکلنے کی بہتری کا

بِسْمِ اللّٰہِ وَلَجْنَا وَعَلَی اللّٰہِ رَبِّنَا تَوَکَّلْنَا ط [1]

اللہ تعالیٰ کا نام لے کر ہم داخل ہوتے ہیں اور اپنے رب ہی پر ہم بھروسہ کرتے ہیں

## کھانے پینے کے وقت کے ذکر

۱۔ کھانا پینا شروع کرتے وقت سب سے پہلے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط پڑھنا چاہیئے جیسا کہ احادیث میں وارد ہے۔[2]

۲۔ ایک دن آنحضرت ﷺ نے اپنے اصحاب کرام رضی اللہ عنہم سے فرمایا، جس وقت تم کھانے پر ہاتھ ڈالو تو یہ پڑھو :

بِسْمِ اللّٰہِ وَعَلٰی بَرَکَۃِ اللّٰہِ ط [3]

اللہ کا نام لے کر اور اس کی برکت سے کھانا کھاتا ہوں

[1] مشکوٰۃ باب الدعوات فی الاوقات فصل دوم

[2] مشکوٰۃ کتاب الاطعمہ، فصل اوّل

[3] مستدرک حاکم ص ۱۰۷ ج چہارم

۳۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، جب کوئی شخص کھانا کھانے لگے اور بسم اللہ کہنا بھول جائے تو جب یاد آئے یہ پڑھ لے:

بِسْمِ اللّٰهِ اَوَّلَهٗ وَاٰخِرَهٗ ؕ[1]

اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں کھانے کے اول بھی اور آخر بھی

۴۔ حضرت ابو ایوب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب رسول اللہ ﷺ کھانا کھاتے یا پانی پیتے تو یہ پڑھتے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْٓ اَطْعَمَنَا وَسَقَانَا

اس اللہ کی سب تعریف ہے جس نے ہمیں کھلایا اور پلایا

وَجَعَلَنَا مُسْلِمِیْنَ ؕ[2]

اور ہمیں مسلمان بنایا

۵۔ حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ کھانے پینے کے بعد یہ پڑھتے تھے:

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْٓ اَطْعَمَ وَسَقٰی وَسَوَّغَهٗ

تمام تعریف اللہ ہی کے لیے ہے جس نے کھلایا پلایا اور حلق کے راستے بسہولت اتارا

[1] مشکوٰۃ کتاب الاطعمہ فصل دوم

[2] مشکوٰۃ کتاب الاطعمہ فصل دوم۔ سنن ابی داؤد کے بعض نسخوں میں مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ ہے۔

وَجَعَلَ لَہٗ مَخْرَجًا[۱]

اور اس کے (فیصلے کے) نکلنے کا راستہ بنایا

## دودھ پینے کی دُعا

دودھ پی کر یہ دعا پڑھے:

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ لَنَا فِیْہِ وَزِدْنَا مِنْہُ[۲]

اے اللہ! ہمارے لیے اس میں برکت دے اور اس سے زیادہ دے

## گھبراہٹ کے وقت کی دُعا

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ حضور انور ﷺ صحابہؓ کو فزع یعنی گھبراہٹ کے وقت ان کلمات کے پڑھنے کی تلقین فرماتے تھے۔

اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّآمَّۃِ مِنْ غَضَبِہٖ وَعِقَابِہٖ

میں اللہ کے تمام کلمات تامہ سے پناہ مانگتا ہوں اس کے غضب سے اور مواخذہ سے

وَشَرِّ عِبَادِہٖ وَمِنْ ھَمَزَاتِ الشَّیٰطِیْنِ وَاَنْ

اور اس کے بندوں کے شر سے / اور شیطان کے وسوسوں سے اور اس سے کہ یہ

یَّحْضُرُوْنِ[۳]

میرے قریب ہوں۔

۱؎ ابی داؤد ۲؎ مشکوٰۃ باب الاشربہ فصل دوم

۳؎ ابوداؤد و الترمذی

## بدخوابی، بے چینی اور نیند نہ آنے کی دُعا

حضرت بُریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دن حضرت خالد بن ولیدؓ نے حضورِ اکرم ﷺ سے رات کی بے چینی اور نیند نہ آنے کی شکایت کی۔ حضور ﷺ نے فرمایا کہ اے خالد جب سونے کیلیے بستر پر لیٹو تو یہ دُعا پڑھو:۔

اَللّٰھُمَّ رَبَّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَمَآ اَظَلَّتْ وَ

اے اللہ! جو رب ہے سات آسمانوں کا اور سب چیزوں کا جو اس کے نیچے ہیں اور

رَبَّ الْاَرَضِیْنَ وَمَآ اَقَلَّتْ وَرَبَّ الشَّیٰطِیْنِ

رب ہے تمام زمینوں کا اور جو اس کے اوپر اور اندر ہے جو رب ہے شیاطین کا

وَمَآ اَضَلَّتْ کُنْ لِّیْ جَارًا مِّنْ شَرِّ خَلْقِکَ

اور ان کی گمراہ کن سرگرمیوں کا اپنی ساری مخلوق کے شر سے

کُلِّھِمْ جَمِیْعًا اَنْ یَّفْرُطَ عَلَیَّ اَحَدٌ اَوْ اَنْ

مجھے پناہ میں رکھ کہ کوئی مجھ پر زیادتی اور ظلم نہ کرنے پائے باعزت اور محفوظ ہے وہ

یَّطْغٰی عَزَّ جَارُکَ وَجَلَّ ثَنَآؤُکَ وَلَآ اِلٰہَ

جس کو تیری پناہ حاصل ہے تیری حمد و ثناء کا مقام بلند ہے

غَیْرُکَ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ[1]

تیرے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں

[1] ترمذی شریف

# کھانے پینے کے ضرر سے محفوظ رہنے کی دُعا

حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا جب تم کھانا کھاؤ یا پانی پیو تو یہ دُعا پڑھ لو تو تم کو کوئی نقصان نہ ہوگا اگرچہ اس میں زہر ہی کیوں نہ ہو۔[1]

بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ

اللہ کے نام سے اور اس اللہ کے نام سے جس کے نام کی برکت سے کوئی شے ضرر

فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ

نہیں پہنچا سکتی زمین و آسمان کی اے زندہ اور قائم رہنے والے

# دوزخ سے نجات کی دُعا

حدیث شریف میں آتا ہے کہ جو شخص نمازِ مغرب سے فارغ ہو کر کسی سے بات کرنے سے پہلے یہ دُعا ۷ مرتبہ پڑھ لے اور پھر اسی رات اس کی موت آجائے تو دوزخ سے ہمیشہ کے لئے محفوظ ہو گیا اور اگر یہ دُعا ۷ مرتبہ نمازِ فجر کے بعد کسی سے بات کئے بغیر پڑھ لے اور اسی دن مر جائے تو دوزخ سے محفوظ رہے گا۔[2]

اَللّٰهُمَّ اَجِرْنِیْ مِنَ النَّارِ

اے اللہ! مجھے آتشِ دوزخ سے بچا۔

[1] کنز العمال ۱۹/۱۸۱ — [2] مشکوٰۃ عن ابی داؤد

## مشکل وقت کی دُعا

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا

جب کسی کو بھی کوئی دشوار امر پیش آئے تو وُہ اللہ سے رجوع کر کے کہے :۔

اَللّٰهُمَّ لَا سَهْلَ اِلَّا مَا جَعَلْتَهٗ سَهْلًا وَّ اَنْتَ

اے اللہ! کوئی امر سہل بآسانی نہیں جب تک کہ تو اس کو آسان نہ کر دے اور تو

تَجْعَلُ الْحَزْنَ سَهْلًا[1]

ہر غم کو آسان کر دیتا ہے۔

## بازار میں داخل ہوتے وقت

حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا

جو شخص بازار میں داخل ہو اور یہ کلمات پڑھے :

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وُہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں اسی کا

الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ

مُلک ہے اور اسی کی تعریف ہے وہ زندہ کرتا ہے اور مارتا ہے

[1] رواہ ابن حبان عن انس رفعًا و صححہ

وَهُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ

اور وُہ زندہ ہے کبھی نہیں مرے گا بھلائی اسی کے ہاتھ میں ہے اور وُہ

عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ط

ہر چیز پر قادر ہے

تو اللہ تعالیٰ اس کے لیے دس لاکھ نیکیاں لکھتا ہے اور اس کی دس لاکھ بُرائیاں دُور کرتا ہے اور دس لاکھ درجے بلند کرتا ہے اور جنّت میں اس کے لیے ایک گھر تیار کرتا ہے۔[1]

دوسری دُعا: بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَسْئَلُكَ

اللہ کے نام سے، اے اللہ! میں آپ سے سوال کرتا ہوں

خَيْرَ هٰذِهِ السُّوْقِ وَخَيْرَ مَا فِيْهَا وَاَعُوْذُبِكَ

بھلائی اس بازار کی اور اس کی بھلائی جو اس میں ہے اور پناہ لیتا ہوں آپ

مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّ مَا فِيْهَا اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَعُوْذُبِكَ

کے ساتھ اس کی بُرائیوں سے اور ان برائیوں سے جو اس میں ہیں۔ اے اللہ میں آپ کے ساتھ پناہ

اَنْ اُصِيْبَ فِيْهَا صَفْقَةً خَاسِرَةً ط[2]

چاہتا ہوں اس سے کہ پہنچے مجھ کو اس میں کوئی سودا گھاٹے کا۔

[1] مشکوٰۃ باب الدعوات فی الاوقات فصل دوم

[2] مشکوٰۃ باب الدعوات فی الاوقات فصل سوم

# بیماری اور بیمار پرسی کے وقت کی دُعائیں

۱۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جس وقت ہم میں سے کوئی بیمار ہوتا تو رسول اللہ ﷺ اس پر اپنا دایاں ہاتھ پھیرتے اور یہ دُعا پڑھتے:

أَذْهِبِ الْبَأْسَ رَبَّ النَّاسِ وَاشْفِ أَنْتَ الشَّافِي

دور کر تکلیف اے پروردگار خلقت کے اور شفا بخش آپ ہی شفا دینے والا

لَا شِفَاءَ إِلَّا شِفَاؤُكَ شِفَاءً لَا يُغَادِرُ سَقَمًا[1]

ہے۔ نہیں ہے شفا مگر آپ ہی کی طرف سے ایسی شفا دے کہ کسی قسم کی بیماری نہ چھوڑے

۲۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ جب بیمار کے پاس تشریف لے جاتے تو اس طرح اس کی تسلی فرماتے:

لَا بَأْسَ طَهُورٌ إِنْ شَاءَ اللّٰهُ[2]

کوئی حرج نہیں یہ بیماری انشاء اللہ تجھے گناہوں سے پاک کرے گی

۳۔ رسول اللہ ﷺ نے ایک صحابی کو یہ ارشاد فرمایا کہ مریض مقامِ درد پر ہاتھ رکھ کر تین دفعہ بِسْمِ اللّٰهِ کہے، پھر سات مرتبہ مندرجہ ذیل دُعا پڑھے اللہ کے فضل سے درد دُور ہو جائے گا:

---

۱؎ مشکوٰۃ باب عیادۃ المریض فصل اوّل

۲؎ مشکوٰۃ باب عیادۃ المریض فصل اوّل

اَعُوْذُ بِعِزَّةِ اللّٰهِ وَقُدْرَتِهٖ مِنْ شَرِّ مَآ

میں پناہ لیتا ہوں اللہ کے غلبے اور اس کی قدرت کی ہر اس تکلیف سے جسے

اَجِدُ وَ اُحَاذِرُ ؕ [1]

میں پاتا ہوں اور اس سے بچنا چاہتا ہوں۔

## قریبِ مرگ تلقین کا بیان

حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا کہ مرنے والے کے پاس یہ کلمہ پڑھو:

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ؕ [2]

اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں

## جنازہ کی دُعا

حضرت ابُوہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسُول اللہ ﷺ جب جنازہ پڑھتے تو فرماتے:

1. مشکوٰۃ باب عیادۃ المریض فصل اول۔ دانت، کان کے درد کا علاج صفحہ ۹۰ پر دیکھیے۔
2. مشکوٰۃ باب ما یقال عند من حضرۃ الموت۔ فصل اوّل۔
3. نیت:۔ رو بقبلہ ہو کر دل میں یہ نیت کرے کہ چار تکبیر نمازِ جنازہ، ثنا واسطے خدا کے، درود رسُول پاک صلی اللہ علیہ وسلم پر، دعا واسطے اس میّت کے۔ اگر ان ہی الفاظ کو زبان سے بھی کہہ لے تو اچھا ہے۔
نمازِ جنازہ کا طریقہ یہ ہے کہ باقاعدہ وضو کر کے قبلہ رُو ہو کر تکبیر تحریمہ کہہ کر ہاتھ باندھ لے اور ثناء، تعوذ، پڑھے پھر دوسری تکبیر کے بعد درُود شریف پھر تیسری تکبیر کے بعد یہ مسنون دُعا پڑھے اور چوتھی تکبیر کے بعد سلام پھیر دے۔

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِحَيِّنَا وَ مَيِّتِنَا وَ شَاهِدِنَا

اے اللہ! بخش دے ہمارے زندوں کو اور مردوں کو، حاضر رہنے والوں کو

وَ غَائِبِنَا وَ صَغِيْرِنَا وَ كَبِيْرِنَا وَ ذَكَرِنَا وَ

اور غائب رہنے والوں کو اور ہمارے چھوٹے اور بڑے کو اور ہمارے مردوں اور

اُنْثَانَا اَللّٰهُمَّ مَنْ اَحْيَيْتَهٗ مِنَّا فَاَحْيِهٖ

عورتوں کو اے اللہ! آپ جسے زندہ رکھیں ہم میں سے تو اس کو زندہ رکھیے

عَلَى الْاِسْلَامِ وَ مَنْ تَوَفَّيْتَهٗ مِنَّا فَتَوَفَّهٗ

اسلام پر اور جس کو وفات دیں ہم میں سے تو وفات دیجئے

عَلَى الْاِيْمَانِ[1]

اس کو ایمان پر

## نابالغ لڑکے کیلیے دعا

میت نابالغ لڑکا ہو تو تیسری تکبیر کے بعد یہ دعا پڑھے:

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهُ لَنَا فَرَطًا وَّ اجْعَلْهُ لَنَا اَجْرًا وَّ

الٰہی اس (لڑکے) کو ہمارے لیے آگے پہنچ کر سامان کرنے والا بنا دے اور اس کو ہمارے لیے اجر (کا موجب) اور

ذُخْرًا وَّ اجْعَلْهُ لَنَا شَافِعًا وَّ مُشَفَّعًا

وقت پر کام آنے والا بنا دے اور اس کو ہماری سفارش کرنے والا بنا دے اور جس کی سفارش منظور ہو جائے

[1] مشکوٰۃ باب المشی بالجنازہ والصلوٰۃ علیہا فصل دوم

## نابالغ لڑکی کیلیے دُعا

میت نابالغ لڑکی ہو تو تیسری تکبیر کے بعد یہ دُعا پڑھے:

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْھَا لَنَا فَرَطًا وَّاجْعَلْھَا لَنَا اَجْرًا وَّ

الٰہی اس (لڑکی) کو ہمارے لیے آگے پہنچ کر سامان کرنے والی بنا دے اور اس کو ہمارے لیے اجر (کی موجب) اور

ذُخْرًا وَّاجْعَلْھَا لَنَا شَافِعَةً وَّمُشَفَّعَةً[1]

وقت پر کام آنے والی بنا دے اور اسکو ہمارے لیے سفارش کرنے والی بنا دے اور وہ جس کی سفارش منظور ہو جائے

## میّت کو قبر میں اتارتے وقت

حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ جب میّت کو قبر میں اتارتے تو یہ پڑھتے:

بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ وَعَلٰى مِلَّةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ[2]

اللہ کا نام لے کر، اللہ کے نام کے ساتھ اور رسول اللہ (ﷺ) کے طریق پر اتارتا ہوں۔

## قبر پر مٹی ڈالتے وقت

مِنْهَا خَلَقْنٰكُمْ وَفِيْهَا

تم کو ہم نے اس سے پیدا کیا اور اسی میں ہم تم کو

نُعِيْدُكُمْ وَمِنْهَا نُخْرِجُكُمْ تَارَةً اُخْرٰى

لوٹائیں گے اور اسی سے تم کو دوبارہ نکالیں گے۔

[1] مشکوٰۃ باب المشی بالجنازہ والصلوٰۃ علیہا فصل سوم۔ [2] مشکوٰۃ باب دفن المیّت فصل دوم۔

## میّت کے دفن کرنے کے بعد

حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ جب میّت کے دفن سے فارغ ہو جاتے تو وہاں کچھ عرصہ ٹھہرتے اور اپنے اصحابِ کرام رضی اللہ عنہم سے فرماتے۔ اپنے بھائی کے لیے استغفار کرو اور اس کے ایمان پر ثابت[1] رہنے کے لیے دُعا کرو۔ کیونکہ اب اس سے سوال کیا جا رہا ہے[2]

## قبروں کی زیارت کے وقت

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ مسلمانوں کی قبروں پر جا کر پڑھنے کے لیے یہ سکھلاتے تھے:

اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَآ اَهْلَ الدِّيَارِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ

تم پر سلامتی ہو اے ان گھروں کے رہنے والے مومنو

وَالْمُسْلِمِيْنَ وَاِنَّآ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ بِكُمْ لَلَاحِقُوْنَ

اور مسلمانو اور اگر اللہ نے چاہا تو ہم بھی تمہارے پاس یقیناً پہنچنے والے ہیں

نَسْأَلُ اللّٰهَ لَنَا وَلَكُمُ الْعَافِيَةَ[3]

ہم اپنے اور تمہارے لیے اللہ سے عافیت چاہتے ہیں۔

[1] یعنی یوں دعا کی جائے: اَللّٰهُمَّ ثَبِّتْهُ بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ (الٰہی آپ اس کو پکی بات (کلمہ طیبہ) پر قائم رکھیں)، [2] مشکوٰۃ باب اثبات عذاب القبر فصل دوم [3] مشکوٰۃ باب زیارت القبور فصل اوّل۔

# جَامِعُ الدُّعَآءِ

## دُعائے استخارہ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ ہمیں دُعائے استخارہ اس طرح سکھلاتے تھے جس طرح قرآن مجید کی کوئی سُورت ہو، فرماتے کہ جس کو کوئی حاجت ہو وُہ دو رکعت نماز ادا کرے، پھر یہ دُعا پڑھے اور بجائے ھٰذَا الْاَمْرَ کے اپنی حاجت کا نام لے:

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَسْتَخِیْرُكَ بِعِلْمِكَ وَاَسْتَقْدِرُكَ

اے اللہ! میں آپ سے آپ کے علم کی بدولت بھلائی چاہتا ہوں اور آپکی قدرت کی برکت

بِقُدْرَتِكَ وَاَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ الْعَظِیْمِ ط

سے طاقت مانگتا ہوں اور آپ سے بڑا فضل چاہتا ہوں

فَاِنَّكَ تَقْدِرُ وَلَآ اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَآ اَعْلَمُ

کیونکہ آپ طاقت رکھتے ہیں اور میں کمزور ہوں اور آپ جانتے ہیں اور میں نادان ہوں

وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ ط اَللّٰهُمَّ اِنْ كُنْتَ

اور آپ چھپی ہوئی چیزیں بھی جانتے ہیں الٰہی! اگر آپ کے علم میں

تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ خَيْرٌ لِّي فِي دِيْنِي

میرا | یہ | کام | بہتر ہے میرے لیے | دین

وَمَعَاشِي وَعَاقِبَةِ اَمْرِي فَاقْدُرْهُ لِي

اور دُنیا | اور | انجام کار میں | تو مقدر کر اس کو

وَيَسِّرْهُ لِي ثُمَّ بَارِكْ لِي فِيْهِ وَاِنْ كُنْتَ

اور آسان کر اس کو میرے لیے پھر مجھے بھی برکت عطا کر | اور اگر آپ کے

تَعْلَمُ اَنَّ هٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّي فِي دِيْنِي

علم میں | یہ | کام | بُرا ہے میرے لیے | دین

وَمَعَاشِي وَعَاقِبَةِ اَمْرِي فَاصْرِفْهُ عَنِّي

اور دُنیا | اور انجام کار میں | تو دُور کر دیجئے اس کو مجھ سے

وَاصْرِفْنِي عَنْهُ وَاقْدُرْ لِيَ الْخَيْرَ حَيْثُ

اور دُور کر دیجئے مجھے اس سے | اور مقدر کر میرے لیے خیر | جہاں کہیں

كَانَ ثُمَّ اَرْضِنِي بِهٖ[1]

ہو | پھر مجھے اس پر راضی کر دے

[1] مشکوٰۃ باب التطوع فصل اوّل۔

# دُعائے حاجت

حضرت عبداللہ بن ادفیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسُول اللہ ﷺ نے فرمایا، جس شخص کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے کوئی حاجت ہو یا کسی بندے سے کوئی کام ہو تو وضو کرکے ۲ دو رکعت نماز ادا کرے پھر اللہ تعالیٰ کی تعریف کرے اور نبی ﷺ پر درُود بھیجے۔ پھر یہ دُعا پڑھے:

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ سُبْحَانَ اللّٰهِ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وُہ بردبار بزرگ ہے پاک ہے اللہ

رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ط وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ

مالک عرش عظیم کا اور سب تعریفیں ہیں اللہ رب

الْعٰلَمِيْنَ ط اَسْئَلُكَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِكَ وَعَزَآئِمَ

العالمین کے لیے میں سوال کرتا ہوں اسباب آپ کی رحمت کے اور سامان

مَغْفِرَتِكَ وَالْغَنِيْمَةَ مِنْ كُلِّ بِرٍّ وَّ السَّلَامَةَ

آپ کی بخشش کے اور حصّہ ہر نیکی سے اور سلامتی

مِنْ كُلِّ اِثْمٍ لَا تَدَعْ لِىْ ذَنْبًا اِلَّا غَفَرْتَهٗ

ہر گناہ سے نہ چھوڑیئے میرا کوئی گناہ مگر اسے بخش دیجیے

وَلَا هَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَهٗ وَلَا حَاجَةً هِيَ لَكَ

اور نہ کوئی پریشانی مگر اسے دُور کر دیجیے اور نہ کوئی حاجت جو آپ کی

رِضًا اِلَّا قَضَيْتَهَا يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ[1]

پسندیدہ ہو مگر اُسے پوری کر دیجیے اے سب سے زیادہ رحم کرنے والے

## لڑائی کے وقت کی دُعا

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ خندق کی لڑائی کے وقت ہم نے رسولِ اکرم ﷺ سے عرض کیا، ہمارے کلیجے منہ کو آ گئے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا، یہ دُعا پڑھو:

اَللّٰهُمَّ اسْتُرْ عَوْرَاتِنَا وَاٰمِنْ رَّوْعَاتِنَا

یا الٰہی! ہمارے عیب ڈھانپ لے اور گھبراہٹوں سے امن دے۔

اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے تیز ہوا سے دشمنانِ دین کو بھگا دیا۔[2]

## غمگین کی دُعا

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا غمگین یہ دُعا پڑھے:

اَللّٰهُمَّ رَحْمَتَكَ اَرْجُوْ فَلَا تَكِلْنِيْۤ اِلٰى

الٰہی! میں آپ کی رحمت کا امیدوار ہوں مجھے ایک لحظے کیلیے بھی

[1] مشکوٰۃ باب التطوع فصل دوم

[2] مشکوٰۃ باب الدعوات فی الاوقات فصل سوم

نَفْسِیْ طَرْفَةَ عَیْنٍ وَّاَصْلِحْ لِیْ شَاْنِیْ کُلَّهٗ

میرے نفس کے سپرد نہ کر (یعنی اپنی دستگیری کا ہاتھ میرے سر سے نہ اٹھا) اور میری حالت بالکل درست

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ [1]

کردے۔ آپ کے سوا کوئی معبود نہیں۔

## بے قراری کے وقت کی دُعاء

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ جب کسی وجہ سے بے قرار ہوتے تو یہ دُعاء پڑھتے:

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ [2]

اے زندہ! اے تھامنے والے میں آپ کی رحمت کا امیدوار ہوں

## نیا چاند دیکھنے کی دُعاء

حضرت طلحہ بن عبید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ جب نیا چاند دیکھتے تو یہ دُعاء پڑھتے:

اَللّٰھُمَّ اَھِلَّهٗ عَلَیْنَا بِالْاَمْنِ وَالْاِیْمَانِ

اے اللہ! یہ چاند نکال ہم پر ساتھ امن و ایمان

[1] مشکوٰۃ باب الدعوات فی الاوقات فصل دوم

[2] مشکوٰۃ باب الدعوات فی الاوقات فصل سوم

وَالسَّلَامَةِ وَالْاِسْلَامِ رَبِّیْ وَرَبُّكَ اللّٰهُ ط[1]

اور سلامتی اور اسلام کے (اے چاند) میرا اور تیرا رب اللہ ہے

## افطاری کی دعاء

۱۔ اَللّٰهُمَّ لَكَ صُمْتُ

الٰہی! آپ کے لیے میں نے روزہ رکھا

وَعَلٰی رِزْقِكَ اَفْطَرْتُ[2]

اور آپ کے رزق پر اس کو افطار کیا

## نیا کپڑا پہننے کے وقت

حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے

کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، جو شخص نیا کپڑا پہن کر یہ پڑھے، پھر پرانا کپڑا اللہ کے نام دے دے تو وہ اللہ تعالیٰ کی حفاظت میں رہتا ہے:

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ كَسَانِیْ مَا اُوَارِیْ بِهٖ

سزاوارِ حمد ہے وہ اللہ جس نے پہنائی مجھے وہ چیز جو چھپاؤں اس کے ساتھ

عَوْرَتِیْ وَاَتَجَمَّلُ بِهٖ فِیْ حَیَاتِیْ ط[3]

اپنا ستر اور زینت حاصل کروں اس کے ساتھ اپنی زندگی میں

[1] مشکوٰۃ باب الدعوات فی الاوقات فصل دوم
[2] مشکوٰۃ ص ۱۷۵ کتاب الصوم
[3] مشکوٰۃ کتاب اللباس فصل سوم

## آئینہ دیکھنے کی دعا

متعدد صحابہ رضی اللہ عنہم روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ آئینہ دیکھتے وقت یہ دعا پڑھتے:

اَللّٰهُمَّ كَمَا حَسَّنْتَ خَلْقِيْ فَحَسِّنْ خُلُقِيْ[1]

الٰہی! آپ نے جیسے میری صورت اچھی بنائی میری سیرت بھی اچھی بنادے۔

## مجلس کے گناہوں کا کفّارہ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا: جو شخص کسی مجلس میں بیٹھے اور فضول باتیں کرتا رہے۔ پھر اٹھنے سے پہلے یہ کلمات پڑھے تو اس شخص سے اس مجلس میں جس قدر گناہ ہوئے ہیں وہ سب بخشے جائیں گے:

سُبْحٰنَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ

پاک ہے تو اے اللہ اور اپنی خوبیوں کے ساتھ، میں گواہی دیتا ہوں کہ کوئی

اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ اَسْتَغْفِرُكَ وَاَتُوْبُ اِلَيْكَ[2]

معبود نہیں آپ کے سوا میں آپ سے بخشش چاہتا ہوں اور آپ ہی کی طرف رجوع کرتا ہوں

## مصیبت زدہ کو دیکھ کر

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا: جو شخص

---

[1] ابن حبان۔ داری۔ عن ابن مسعودؓ و عائشہؓ [2] جامع ترمذی ص۱۸۱ جلد۲۔ باب مایقول اذا قام من مجلسہ

کسی (مادی، روحانی) مُصیبت زدہ کو دیکھے تو یہ کلمات پڑھے تو اللہ تعالیٰ اُسے اس مصیبت سے ضرور محفوظ رکھے گا۔ (کسی مبتلا تے مرض کو دیکھ کر آہستہ پڑھے تو بہتر ہے)

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ عَافَانِیْ مِمَّا ابْتَلَاكَ بِهٖ

اللہ کا شکر ہے جس نے مجھے اس بلا سے بچایا جس میں اس نے تجھے مبتلا کیا

وَفَضَّلَنِیْ عَلٰی كَثِیْرٍ مِّمَّنْ خَلَقَ تَفْضِیْلًا ط [1]

اور فضیلت عطا کی مجھے اکثر مخلوق پر

## ادائیگی قرض کی دُعاء

حضرت ابُوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص مقروض ہو گیا تھا۔ اس سے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا تمہیں وُہ کلام سکھلا دیتا ہوں کہ اس کی برکت سے اللہ تیرا غم دُور اور قرض ادا کر دے گا۔ صبح و شام یہ دُعاء پڑھا کرو:

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْۤ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْهَمِّ وَالْحُزْنِ

اے اللہ! میں آپ کی پناہ چاہتا ہوں فکر و غم سے

وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الْعَجْزِ وَالْكَسَلِ وَاَعُوْذُبِكَ

اور آپ کی پناہ چاہتا ہوں ناتوانی اور سستی سے اور بچاؤ چاہتا ہوں

[1] مشکوٰۃ باب الدعوات فی الاوقات فصل دوم

مِنَ الْبُخْلِ وَالْجُبْنِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ غَلَبَةِ

آپ کے ساتھ بخل اور بزدلی سے اور پناہ میں آتا ہوں آپ کی قرض

الدَّيْنِ وَقَهْرِ الرِّجَالِ ط

کے غلبے اور لوگوں کے سخت دباؤ سے۔

## دُوسری دُعاء

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک غلام نے عرض کیا: میں اپنے آقا کو رقم ادا کر کے جلدی آزادی چاہتا ہوں۔ آپ میری مدد فرمائیں۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں تجھے دو[2] کلمے سکھلا دیتا ہوں جو مجھے رسول اللہ ﷺ نے سکھلائے تھے۔ اگر تجھ پر پہاڑ کے برابر بھی قرضہ ہو گا۔ اللہ تعالیٰ ادا کر دے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں:

اَللّٰهُمَّ اكْفِنِىْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ

الٰہی! حاجتیں پوری کر میری حلال روزی سے اور بچا حرام سے

وَاَغْنِنِىْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ[2] ط

اور بے پرواہ کر دے مجھ کو اپنے فضل کے ساتھ اپنے ماسوا سے۔

## کشائشِ رزق کی دُعاء

۱۔ درج ذیل کلمہ پڑھنے کی برکت سے ننانوے تکلیفیں اللہ تعالیٰ دور کر دیتا ہے جن میں سب سے کم درجے کی تکلیف فقروفاقہ ہے۔

۲۔۱ مشکوٰۃ باب الدعوات فی الاوقات فصل دوم

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا مَلْجَأَ وَلَا

نہیں ہے طاقت نقصان سے بچنے اور نہ فائدہ حاصل کرنے کی اللہ کے سوا اور نہیں ہے جائے پناہ اور

مَنْجَأَ مِنَ اللّٰهِ اِلَّآ اِلَيْهِ ؕ

نہ جائے نجات اللہ سے مگر اسی کی طرف۔

## بارش کی دُعاء

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ایک دفعہ بارش بند ہو گئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صبح سویرے ہی بمع صحابہ رضی اللہ عنہم کے عیدگاہ میں تشریف لے گئے ابھی آفتاب کا ایک کنارہ ظاہر ہوا تھا۔ منبر پر بیٹھ کر آپ ﷺ نے یہ دُعاء پڑھی:

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ

سب تعریف اللہ کے لیے ہے جو رب ہے جہانوں کا بڑا رحم کرنے والا

الرَّحِيْمِ ۙ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ؕ لَآ اِلٰهَ اِلَّا

بڑا مہربان مالک دن جزا کا اللہ کے سوا کوئی

اللّٰهُ يَفْعَلُ مَا يُرِيْدُ ؕ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ اللّٰهُ لَآ

معبود نہیں۔ جو چاہتا ہے وہ کرتا ہے الٰہی! تو ہی اللہ ہے نہیں

اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ، اَنْتَ الْغَنِيُّ وَنَحْنُ الْفُقَرَآءُ

ہے کوئی معبود سوائے آپ کے تو ہی غنی ہے اور ہم محتاج ہیں

ے مشکوٰۃ باب ثواب التسبیح والتہلیل

اَنْزِلْ عَلَیْنَا الْغَیْثَ وَاجْعَلْ مَآ اَنْزَلْتَ

برسا ہم پر بارش اور کردے باران رحمت کو ہماری قوت

لَنَا قُوَّۃً وَّ بَلَاغًا اِلٰی حِیْنٍ ؕ[۱]

کا سبب اور پہنچنے کا ایک وقت (موت) تک

## دُوسری دُعا

اَللّٰھُمَّ اسْقِ عِبَادَکَ وَبَھَآئِمَکَ

الٰہی! پانی پلا اپنے بندوں کو اور اپنے چوپایوں کو

وَانْشُرْ رَحْمَتَکَ وَاَحْیِ بَلَدَکَ الْمَیِّتَ ؕ[۲]

اور پھیلادے اپنی رحمت اور زندہ کردے اپنے مردہ شہر

## کثرتِ باراں سے خوف کی دُعا

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے ایک حدیث میں آیا ہے کہ

بارش کی کثرت سے نقصان کے خدشہ کے وقت رسول اللہ ﷺ نے یہ دُعا فرمائی:

اَللّٰھُمَّ حَوَالَیْنَا وَلَا عَلَیْنَا اَللّٰھُمَّ عَلَی الْاٰکَامِ

اے اللہ! ہمارے آس پاس برسا ہم پر نہیں اے اللہ ٹیلوں پر ہو

وَالْجِبَالِ وَالظِّرَابِ وَالْاَوْدِیَۃِ وَمَنَابِتِ الشَّجَرِ ؕ[۳]

اور پہاڑوں پر اور پہاڑوں کی چوٹیوں پر اور پہاڑی نالوں پر اور جہاں درخت پیدا ہوتے ہیں۔

[۱] سنن ابی داؤد

[۲] ابوداؤد ص ۱۶۶ ج ۱ [۳] صحیح البخاری ج اوّل ص ۱۳۸، طبع اصح المطابع دہلی

## توبہ کی دُعائیں

رسُول اللہ ﷺ نے فرمایا، جب کسی سے کوئی گناہ سرزد ہو اور توبہ کرنا چاہے تو اپنے ہاتھ اللہ تعالیٰ کے آگے پھیلائے پھر یہ دُعا پڑھے:

۱- اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَتُوْبُ اِلَیْكَ مِنْهَا لَا اَرْجِعُ اِلَیْهَا اَبَدًا۝

الٰہی! میں آپ کے سامنے اس گناہ سے توبہ کرتا ہوں پھر کبھی نہ لوٹوں گا اس کی طرف

۲- ایک شخص نبی ﷺ کے پاس آیا۔ اس نے اپنے گناہ پر افسوس کا اظہار کیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا، یہ دُعا پڑھ:

اَللّٰهُمَّ مَغْفِرَتُكَ اَوْسَعُ مِنْ ذُنُوْبِیْ وَ رَحْمَتُكَ اَرْجٰی عِنْدِیْ مِنْ عَمَلِیْ۝

اے اللہ! میرے گناہوں سے آپ کی بخشش زیادہ ہے اور اپنے عمل کی نسبت مجھے آپ کی رحمت کی زیادہ امید ہے۔

## صلوٰۃ التسبیح

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی ﷺ نے اپنے چچا عباس رضی اللہ عنہ کو فرمایا: چار

---

[1] مستدرک حاکم ص ۵۱۶ ج اوّل۔ [2] مستدرک حاکم ص ۵۴۳ جلد اوّل

رکعت پڑھو۔ اللہ سب گناہ بخش دے گا۔ ہر رکعت میں سُورۃ فاتحہ اور کوئی دوسری سُورت ملاؤ۔ پھر پندرہ بار یہ تسبیح پڑھو:

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ

اللہ پاک ہے اور اللہ تمام تعریفوں کے لائق ہے اور اللہ کے سوا

اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ ط

کوئی معبود نہیں اور اللہ بہت بڑا ہے۔

پھر رکوع اور قومہ میں، دونوں سجدوں اور ان کے درمیان کے وقفے اور جلسہ استراحت میں دس دس بار یہی پڑھو۔ اس طرح ایک رکعت میں پچھتّر (۷۵) تسبیحات ہو جائیں گی۔ چاروں رکعتیں اسی طرح پڑھو مناسب یہ ہے کہ اسے ہر روز پڑھو، ورنہ ہر جمعہ کے دن ایک بار۔ ورنہ سال میں ایک دفعہ، ورنہ عُمر میں ایک مرتبہ بھی پڑھی جا سکتی ہے[۲]

## اسم اعظم

حضرت سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسُول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ یُونس علیہ السلام نے مچھلی کے پیٹ میں یہ دُعا کی تھی:

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ

الٰہی! آپ کے سوا کوئی معبود نہیں آپ پاک ہیں بلاشبہ میں ہی

[۱] مشکوٰۃ باب صلوٰۃ التطوع [۲] ایضاً

مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ط

ظالم ہوں۔

جو مسلمان کسی حاجت کے وقت اللہ تعالیٰ سے مذکورہ بالا دُعا کرتا ہے اللہ تعالیٰ قبول فرماتا ہے اور اس کی حاجت پُوری کر دیتا ہے۔[1]

## اسمائے حُسنیٰ

حضرت ابُوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسُول اللہ ﷺ نے فرمایا، بے شک اللہ تعالیٰ کے ننانوے نام ہیں۔ جو کوئی شخص ان کو یاد کرے گا وُہ جنت میں داخل ہوگا۔[2]

هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط

وُہ اللہ جو نہیں ہے کوئی معبود اس کے سوا

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلرَّحْمٰنُ | اَلرَّحِیْمُ | اَلْمَلِكُ | اَلْقُدُّوْسُ |
| بہت مہربان | نہایت رحم والا | بادشاہ | پاک ذات |
| اَلسَّلَامُ | اَلْمُؤْمِنُ | اَلْمُهَیْمِنُ | اَلْعَزِیْزُ |
| سلامتی والا | امن دینے والا | نگرانی کرنے والا | غالب |
| اَلْجَبَّارُ | اَلْمُتَكَبِّرُ | اَلْخَالِقُ | اَلْبَارِئُ |
| زبردست | بڑائی والا | بنانے والا | پیدا کرنے والا |

[1] مشکوٰۃ باب اسماء اللہ تعالیٰ فصل دوم [2] ایضاً

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلْمُصَوِّرُ | اَلْغَفَّارُ | اَلْقَهَّارُ | اَلْوَهَّابُ |
| صورتیں بنانے والا | بخشنے والا | دباؤ والا | بہت دینے والا |
| اَلرَّزَّاقُ | اَلْفَتَّاحُ | اَلْعَلِيْمُ | اَلْقَابِضُ |
| روزی دینے والا | کھولنے والا | جاننے والا | تنگ کرنے والا |
| اَلْبَاسِطُ | اَلْخَافِضُ | اَلرَّافِعُ | اَلْمُعِزُّ |
| کشادہ کرنے والا | پست کرنے والا | بلند کرنے والا | عزت دینے والا |
| اَلْمُذِلُّ | اَلسَّمِيْعُ | اَلْبَصِيْرُ | اَلْحَكَمُ |
| ذلیل کرنے والا | خوب سننے والا | خوب دیکھنے والا | فیصلہ کرنے والا |
| اَلْعَدْلُ | اَللَّطِيْفُ | اَلْخَبِيْرُ | اَلْحَلِيْمُ |
| انصاف کرنے والا | مہربان | خبر رکھنے والا | بردبار |
| اَلْعَظِيْمُ | اَلْغَفُوْرُ | اَلشَّكُوْرُ | اَلْعَلِيُّ |
| بہت عظمت والا | خوب بخش دینے والا | قدردان | بلندی والا |
| اَلْكَبِيْرُ | اَلْحَفِيْظُ | اَلْمُقِيْتُ | اَلْحَسِيْبُ |
| بہت بڑا | حفاظت کرنے والا | روزی پہنچانے والا | کفایت کرنے والا |
| اَلْجَلِيْلُ | اَلْكَرِيْمُ | اَلرَّقِيْبُ | اَلْمُجِيْبُ |
| بزرگی والا | عزت والا | نگہبان | قبول کرنے والا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الْوَاسِعُ | الْحَكِيمُ | الْوَدُودُ | الْمَجِيدُ |
| کشائش والا | حکمت والا | محبت کرنے والا | بڑی شان والا |
| الْبَاعِثُ | الشَّهِيدُ | الْحَقُّ | الْوَكِيلُ |
| اٹھانے والا | حاضر | سچا مالک | کام بنانے والا |
| الْقَوِيُّ | الْمَتِينُ | الْوَلِيُّ | الْحَمِيدُ |
| زور آور | قوت والا | حمایت کرنے والا | خوبیوں والا |
| الْمُحْصِي | الْمُبْدِئُ | الْمُعِيدُ | الْمُحْيِي |
| گننے والا | پہلی بار پیدا کرنے والا | دوبارہ پیدا کرنے والا | زندہ کرنے والا |
| الْمُمِيتُ | الْحَيُّ | الْقَيُّومُ | الْوَاجِدُ |
| مارنے والا | زندہ | سب کا تھامنے والا | پانے والا |
| الْمَاجِدُ | الْوَاحِدُ | الْأَحَدُ | الصَّمَدُ |
| عزت والا | اکیلا | ایک | بے احتیاج |
| الْقَادِرُ | الْمُقْتَدِرُ | الْمُقَدِّمُ | الْمُؤَخِّرُ |
| قدرت والا | مقدور والا | آگے کرنے والا | پیچھے کرنے والا |
| الْأَوَّلُ | الْآخِرُ | الظَّاهِرُ | الْبَاطِنُ |
| سب سے پہلے | سب سے آخر | ظاہر | پوشیدہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلْوَالِی | اَلْمُتَعَالِی | اَلْبَرُّ | اَلتَّوَّابُ |
| مالک | بلند صفتوں والا | احسان کرنے والا | توبہ قبول کرنے والا |
| اَلْمُنْتَقِمُ | اَلْعَفُوُّ | اَلرَّءُوْفُ | مٰلِكُ الْمُلْكِ |
| بدلہ لینے والا | معاف کرنے والا | نرمی کرنے والا | بادشاہی کا مالک |
| ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام | | اَلْمُقْسِطُ | اَلْجَامِعُ |
| جلال والا اور | انعام والا | انصاف کرنے والا | اکٹھا کرنے والا |
| اَلْغَنِیُّ | اَلْمُغْنِی | اَلْمَانِعُ | اَلضَّآرُّ |
| بے پرواہ | بے پرواہ کرنے والا | روکنے والا | نقصان پہنچانے والا |
| اَلنَّافِعُ | اَلنُّوْرُ | اَلْهَادِی | اَلْبَدِیْعُ |
| نفع دینے والا | روشن کرنے والا | ہدایت دینے والا | نئی طرح پیدا کرنیوالا |
| اَلْبَاقِی | اَلْوَارِثُ | اَلرَّشِیْدُ | اَلصَّبُوْرُ |
| باقی رہنے والا | سب کا وارث | نیک راہ بتانے والا | صبر کرنے والا |

## استعاذہ کی دُعائیں

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ تم مصائب سے بچنے کیلیے اللہ تعالیٰ سے اس طرح پناہ مانگا کرو:

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُبِكَ مِنْ جَهْدِ الْبَلَآءِ وَدَرْكِ

الٰہی! میں آپ کی پناہ میں آتا ہوں بلا کی مشقت سے اور بدبختی

الشَّقَآءِ وَسُوْءِ الْقَضَآءِ وَشَمَاتَةِ الْاَعْدَآءِ[1]

کے ملنے سے اور بُرے فیصلے سے اور دشمنوں کے خوش ہونے سے

۲۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ عافیت کے لیے اکثر یہ دُعا کیا کرتے تھے:

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ زَوَالِ نِعْمَتِكَ وَتَحَوُّلِ

الٰہی! میں آپ کی پناہ میں آتا ہوں آپ کی دی ہوئی نعمت کے زائل ہونے اور آپ کی

عَافِیَتِكَ وَفُجَآءَةِ نِقْمَتِكَ وَجَمِیْعِ سَخَطِكَ[2]

دی ہوئی عافیت کے بدل جانے اور آپ کے ناگہانی عتاب اور ہر طرح کے غصے سے۔

## اخلاقِ رذیلہ سے بچنے کی دُعا

شانِ مسلم یہ ہے کہ نفاق، ریا، کینہ اور عاداتِ رذیلہ وغیرہ سے پاک و صاف ہو، اس کے لیے یہ دُعا پڑھنی چاہیئے، جسے حضرت اُمِّ معبد رضی اللہ عنہا نے روایت کیا ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ دُعا کرتے سنا تھا:

اَللّٰهُمَّ طَهِّرْ قَلْبِیْ مِنَ النِّفَاقِ وَعَمَلِیْ مِنَ

الٰہی! پاک کر دے میرے دل کو نفاق سے اور عمل کو

الرِّیَآءِ وَلِسَانِیْ مِنَ الْكَذِبِ وَعَیْنِیْ مِنَ

ریا سے اور زبان کو جھوٹ سے اور آنکھ کو

[1] مشکوٰۃ باب الاستعاذہ فصل اوّل [2] ایضاً

# سفر کے وظائف و اذکار

۱۔ سفر کو جانے سے قبل ۲ رکعت نماز پڑھ لینی مستحب ہے۔[1]

۲۔ رسول اللہ ﷺ کسی شخص کو وداع کرتے تو اس کا ہاتھ پکڑتے اور فرماتے:

اَسْتَوْدِعُ اللّٰہَ دِیْنَکَ وَ اَمَانَتَکَ وَ

میں سونپتا ہوں اللہ کو تیرا دین اور تیری امانت اور

اٰخِرَ عَمَلِکَ[2]

تیرا آخری عمل

۳۔ سواری پر بیٹھ جانے کے بعد آنحضرت ﷺ تین مرتبہ اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہتے پھر یہ دعاء فرماتے:

سُبْحَانَ الَّذِیْ سَخَّرَ لَنَا ھٰذَا وَمَا کُنَّا

پاک ہے وہ جس نے ہمارے بس میں کر دی یہ سواری اور نہ تھے ہم اس کو

لَہٗ مُقْرِنِیْنَ وَاِنَّآ اِلٰی رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ

قابو میں لانے والے اور بیشک ہم اپنے رب کی طرف ضرور لوٹ کر جانیوالے ہیں

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْئَلُکَ فِیْ سَفَرِنَا ھٰذَا الْبِرَّ

اے اللہ! ہم طلب کرتے ہیں آپ سے اس سفر میں نیکی

[1] کتاب الاذکار (امام نوویؒ) ص ۱۹۷ [2] مشکوٰۃ باب الدعوات فی الاوقات فصل دوم

وَالتَّقْوٰى وَمِنَ الْعَمَلِ مَا تَرْضٰى ط اَللّٰهُمَّ

اور پرہیزگاری اور وہ عمل جسے آپ پسند کریں اے اللہ

هَوِّنْ عَلَيْنَا سَفَرَنَا هٰذَا وَاطْوِ عَنَّا

آسان کردے ہم پر ہمارا یہ سفر اور کم کردے

بُعْدَهٗ ط اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الصَّاحِبُ فِى السَّفَرِ

اس کی دوری اے اللہ! آپ ہی سفر میں ساتھی ہیں

وَالْخَلِيْفَةُ فِى الْاَهْلِ ط اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَعُوْذُ

اور خلیفہ (کارساز) گھر میں اے اللہ میں پناہ میں آتا ہوں

بِكَ مِنْ وَعْثَاۤءِ السَّفَرِ وَكَاٰبَةِ الْمَنْظَرِ

آپ کی سفر کی تکلیف سے اور پریشان حالت کے دیکھنے سے

وَسُوْۤءِ الْمُنْقَلَبِ فِى الْمَالِ وَالْاَهْلِ ط ١

اور سفر کے پلٹنے کی برائی سے مال اور گھر میں

۴۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم لوگ نبی ﷺ کے ساتھ سفر سے واپس آتے ہوئے مدینے شریف کی پشت پر پہنچے تو آپ ﷺ نے فرمایا:

آۤئِبُوْنَ تَاۤئِبُوْنَ عَابِدُوْنَ

ہم واپس آنے والے ہیں توبہ کرنے والے ہیں عبادت کرنے والے ہیں

١ مشکوٰۃ باب الدعوات فی الاوقات فصل اوّل

لِرَبِّنَا حَامِدُوْنَ[1]

اپنے رب کی تعریف کرنے والے ہیں

یہ کلمات آپ ﷺ برابر فرماتے رہے یہاں تک کہ مدینے میں داخل ہو گئے۔

## مرغ کی آواز سن کر

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، کہ نبی ﷺ نے فرمایا، جب تم مرغ کی آواز سنو تو اللہ کا فضل مانگو یعنی یوں کہو:

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ[2]

الٰہی! میں آپ کا فضل چاہتا ہوں

## گدھے کی آواز سن کر

چونکہ گدھا شیطان کو دیکھ کر چلاتا ہے اس لیے جب گدھا چلائے تو یوں کہا جائے:

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ[3]

میں پناہ چاہتا ہوں اللہ کی شیطان مردود سے

## مسنون سلام

حضرت عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک آدمی نبی ﷺ کے پاس آیا اور

[1] صحیح مسلم ص ۴۳۵ ج ۱
[2] مشکوٰۃ باب الدعوات فی الاوقات فصل اوّل
[3] ایضاً

عرض کیا، اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ آپ ﷺ نے جواب دیا۔ وُہ بیٹھ گیا۔ رسُول اللّٰہ ﷺ نے فرمایا، دس نیکیاں ملیں گی۔ پھر ایک اور شخص آیا۔ اس نے عرض کیا، اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ۔ آپ ﷺ نے اُسے بھی جواب دیا۔ وُہ بیٹھ گیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا، اسے بیس نیکیاں ملیں گی۔ ایک اور تیسرا آدمی آیا۔ اس نے عرض کیا، اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ۔ آپ ﷺ نے اُسے جواب دیا اور فرمایا: اسے تیس نیکیاں ملیں گی۔[1]

## چھینک کے وقت

حضرت ابوہریرہ رضی اللّٰہ عنہ سے روایت ہے کہ رسُول اللّٰہ ﷺ نے فرمایا، جب کوئی شخص چھینک لے تو اُسے اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ کہنا چاہیئے اور اُس کا ساتھی جب یہ سُنے تو کہے:

**یَرْحَمُكَ اللّٰہُ ط**

| |
|---|
| اللّٰہ تجھ پر رحم کرے |

پھر چھینک لینے والا یہ کہے:

**یَھْدِیْکُمُ اللّٰہُ وَیُصْلِحُ بَالَکُمْ ط**[2]

| |
|---|
| اللّٰہ تمھیں ہدایت دے اور تمھاری حالت درست کرے۔ |

[1] مشکوٰۃ باب السلام فصل دوم

[2] مشکوٰۃ باب العطاس والتثاؤب فصل اوّل

جو کوئی چھینک کے بعد کہا کرے:

## دانت اور کان کے درد کے وقت

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ عَلٰی کُلِّ

سب تعریفیں اللہ رب العالمین کے لیے ہر حالت

حَالٍ مَّا کَانَ

پر جیسی بھی ہو۔

تو اس کو دانت اور کان کے درد سے بچاؤ رہے گا۔[1]

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے

## دنیا و آخرت کی بہتری کیلیے دعائیں

ہیں کہ اکثر اوقات آنحضرت ﷺ کی دعا یہ ہوا کرتی تھی:

۱۔ اَللّٰهُمَّ اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَةً وَّفِی

الٰہی! عطا فرما ہم کو دنیا میں بھلائی اور

الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ[2]

آخرت میں بھلائی اور بچاتے رکھنا ہمیں آگ کے عذاب سے

[1] حصن حصین ص ۱۶۳

[2] مشکوٰۃ باب جامع الدعاء فصل اوّل

نوٹ: ہر طرح کے درد کی دعا، صفحہ ۶۸ ___ بہ عنوان دعائے حاجت ___ ملاحظہ فرمائیے

۲۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیۤ اَسْئَلُكَ الْعَفْوَ وَالْعَافِيَةَ

الٰہی ! میں سوال کرتا ہوں آپ سے درگزر اور سلامتی

وَالْمُعَافَاةَ فِی الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ط[1]

اور ہر تکلیف سے بچاؤ کا دنیا میں اور آخرت میں

۳۔ اَللّٰهُمَّ اَحْسِنْ عَاقِبَتَنَا فِی الْاُمُوْرِ كُلِّهَا

الٰہی ! اچھا کیجئے ہمارا انجام سبھی کاموں میں

وَاَجِرْنَا مِنْ خِزْیِ الدُّنْيَا وَعَذَابِ الْاٰخِرَةِ ط[2]

اور پناہ دے ہم کو دنیا کی رسوائی اور آخرت کے عذاب سے

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، جس شخص کی یہ دعا ہو اس کو کسی بھی بڑی مصیبت میں مبتلا ہونے سے پہلے موت آجاتے گی۔[3]

## حصولِ محبّتِ الٰہی کیلئے دعاء

حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب رسول اللہ ﷺ حضرت داؤد علیہ السلام کا ذکر فرماتے، تو فرماتے، وہ سب سے زیادہ عابد تھے اور اُن کی دعاؤں میں سے ایک دعاء یہ بھی تھی :

---

[1] الترغیب والترہیب کتاب الجنائز ص ۵۰۷ ج ۴

[2] مسند امام احمد بن حنبلؒ ص ۱۸۱ ج ۴

[3] مجمع الزوائد ص ۱۷۸ ج ۱۰

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ حُبَّكَ وَحُبَّ

الٰہی! میں آپ سے سوال کرتا ہوں آپ کی محبت اور محبت آپ

مَنْ يُّحِبُّكَ وَالْعَمَلَ الَّذِيْ يُبَلِّغُنِيْ

سے محبت کرنے والے کی اور ایسے عمل کی جو پہنچا دے مجھ کو

حُبَّكَ ط اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ حُبَّكَ اَحَبَّ

آپ کی محبت تک۔ الٰہی! کر دے اپنی محبت بہت محبوب

اِلَيَّ مِنْ نَّفْسِيْ وَمَالِيْ وَاَهْلِيْ وَمِنَ

میری طرف میری جان سے اور میرے مال سے اور میرے اہل سے اور

الْمَاءِ الْبَارِدِ ط [1]

ٹھنڈے پانی سے

## لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کی فضیلت

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اَفْضَلُ الذِّکْرِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ (سب سے فضیلت رکھنے والا ذکر لا الٰہ الا اللہ ہے۔) [2]

اس کلمہ مبارکہ کی فضیلت میں بہت احادیث وارد ہیں۔ [3]

[1] مشکوٰۃ جامع الدعاء، فصل سوم

[2] مشکوٰۃ باب ثواب التسبیح والتحمید والتہلیل والتکبیر فصل دوم

[3] مشکوٰۃ ایضاً۔ ترغیب و ترہیب امام منذری ص ۶۸۹، ج ۲ باب الترغیب فی قول لا الٰہ الا اللہ وما جاء فی [illegible]

## لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ ط

کا ورد رکھنا اپنے اندر بڑی فضیلت رکھتا ہے۔ ارشاد نبوی ہے کہ یہ جنّت کا خزانہ ہے۔[1]

## باقیاتِ صالحات

رسول اللہ ﷺ نے مندرجہ ذیل کلماتِ مبارکہ کو باقی رہنے والی نیکیاں قرار دیتے ہوئے ان کے کثرتِ ورد کا ارشاد فرمایا ہے:

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ

پاک ہے اللہ اور سب تعریفیں اللہ کے لیے ہیں اور نہیں ہے کوئی

اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ وَلَاحَوْلَ وَلَا

معبود اللہ کے سوا اور اللہ بہت بڑا ہے اور نہیں ہے طاقت گناہ سے بچنے کی اور

قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ ط[2]

نہ نیکی کرنے کی مگر اللہ کے ساتھ

## بھت وزنی لیکن نہایت آسان وظیفہ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ

---

[1] مشکوٰة ایضاً فصل اوّل و الترغیب ص ۴۵۳ ج ۲

[2] الترغیب والترہیب ص ۴۲۹ ج ۲ باب الترغیب فی التسبیح والتکبیر

نے آنحضرت ﷺ کا یہ ارشاد روایت کیا ہے کہ دو کلمے ایسے ہیں کہ زبان سے ان کا کہنا نہایت آسان ہے لیکن میزان عمل میں ان کا وزن بہت بھاری ہوگا۔ دہ کلمے یہ ہیں:

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ

پاک ہے اللہ سمیت اس کی تعریف کے

سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ ؕ[1]

پاک ہے اللہ عظمت والا

## حضرت انسؓ کی دُعا

مندرجہ بالا دُعا حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی ہے آپ حضرت رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خادم تھے۔ دس برس آپؐ کی خدمت کی، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی والدہ کی درخواست پر اُن کو دین و دنیا، آخرت کی بہتری کے لیے اور جملہ آفات و بلیات سے حفاظت کے لیے اس دُعا سے مشرف و مخصوص فرمایا۔ اللہ تعالیٰ نے اُن کی عمر، مال دولت اور اولاد میں یہاں برکت دی اور وہاں جو ملا ہو گا اس کا اندازہ کرنا مشکل ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ عَلٰی نَفْسِیْ وَدِیْنِیْ، بِسْمِ اللّٰہِ عَلٰی

اللہ کا نام لیتا ہوں اپنے نفس پر اور اپنے دین پر اللہ کا نام اپنے

[1] صحیح البخاری ص ۱۱۲۹ ج ۲ باب قول اللہ ونضع الموازین القسط الخ

اَهْلِیْ وَمَالِیْ وَوَلَدِیْ، بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰی مَا اَعْطَانِیْ

اہل و عیال پر اور مال پر اللہ کا نام لیتا ہوں اس چیز پر جو اس نے مجھے عطا کی ہے۔

اَللّٰهُ، اَللّٰهُ، اَللّٰهُ رَبِّیْ لَآ اُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا ط

اللہ، اللہ، اللہ میرا رب ہے میں اس کے ساتھ کسی چیز کو شریک نہیں کرتا۔

اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ ط اَللّٰهُ اَكْبَرُ وَاَعَزُّ وَاَجَلُّ وَ

اللہ سب سے بڑا ہے اللہ سب سے بڑا ہے اللہ سب سے بڑا ہے اور زیادہ عزت والا ہے اور

اَعْظَمُ مِمَّآ اَخَافُ وَاَحْذَرُ عَزَّ جَارُكَ وَجَلَّ

زیادہ بڑا ہے ان چیزوں سے جن سے میں خوف زدہ رہتا ہوں اور اے اللہ

ثَنَآؤُكَ وَلَآ اِلٰهَ غَيْرُكَ ط اَللّٰهُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِكَ

تیری ثنا بڑی ہے اور تیرے سوا کوئی معبود نہیں۔ اے اللہ میں تجھ

مِنْ شَرِّ نَفْسِیْ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطَانٍ مَّرِيْدٍ

سے اپنے نفس کے شر سے پناہ مانگتا ہوں اور ہر شیطان مردود کے شر سے

وَّمِنْ شَرِّ كُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ ط فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ

اور ہر ظالم دشمن کے شر سے پناہ مانگتا ہوں۔ تم کہو

حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ

میرا اللہ میرے لیے کافی ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں اسی پر بھروسہ کرتا ہوں اور وہ

رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝ اِنَّ وَلِيِّ ےَ اللّٰهُ الَّذِىْ نَزَّلَ

عرش عظیم کا مالک ہے۔ بے شک میرا ولی اللہ ہے جس نے نازل کیا

الْكِتٰبَ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ ۝

کتاب کو اور وہی صالحین کا والی ہے۔

# جامع دعا۔

حضرت ابوامامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا کہ حضور، دعائیں تو آپ نے بہت سی بتادی ہیں، ساری یاد نہیں رہتیں، کوئی ایسی مختصر دعا بتا دیجئے جو سب دعاؤں کو شامل ہو جائے۔ اس پر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے یہ دعا تعلیم فرمائی۔ (ترمذی)

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَسْئَلُكَ مِنْ خَيْرِ مَا سَئَلَكَ مِنْهُ نَبِيُّكَ

اے اللہ! میں تجھ سے مانگتا ہوں وہ سب اچھی اچھی باتیں جو تیرے نبی محمد صلی

(سَيِّدُنَا) مُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ

اللہ تعالیٰ علیہ و آلہ وسلم نے تجھ سے مانگی ہیں

وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا اسْتَعَاذَ مِنْهُ نَبِيُّكَ

اور ان تمام بری باتوں کے شر سے پناہ لیتا ہوں جن سے پناہ لی ہے تیرے نبی

سَیِّدُنَا) مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ

محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہ وسلم نے

اَنْتَ الْمُسْتَعَانُ وَعَلَیْكَ الْبَلَاغُ وَلَا حَوْلَ وَلَا

تو ہی وہ ذات ہے جس سے مدد مانگی جاتی ہے اور تیرا کام حق پہنچا دینا ہے اور اللہ تعالیٰ کی مدد کے بغیر

قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ؕ وَسَلَامٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ

نہ کسی میں نیکی کرنے کی طاقت ہے نہ برائی سے بچنے کی قوت اور سلام ہو تمام رسولوں پر

وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝

اور تمام تعریفیں اس اللہ کے لیے ہیں جو رب ہے تمام جہانوں کا۔

